

روضۂ اقدس حضرت مخدوم جہاں شرفا بہاری بہار شریف (بھارت)

# انتخاب از مکتوبات

﴿حضرت مخدوم جہاں شیخ شرف الدین احمد بن یحیٰ منیری فردوسی رحمۃ اللہ علیہ﴾

☆ ''اے بھائی! اللہ تعالیٰ کی راہ پر چلنا بڑا مشکل کام ہے۔ اس راہ پر دل ہی سے چلا جاسکتا ہے۔ اور دل کے لئے سعادت و شقاوت، مرض و صحت اور علاج و معالجہ ہے۔ جس کو دل کے اطباء ہی جانتے ہیں۔ وہ اطباء انبیاء علیہم السلام ہیں۔ ان کے بعد علمائے آخرت ہیں جو پیغمبروں کے علم کے وارث ہیں۔ پیغمبری تو خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ختم ہو چکی۔ لہٰذا میرے اور تمہارے لئے اور ہم جیسے دوسروں کے لئے ناچار سب سے زیادہ اہم مہم یہ ہے کہ کسی ایسے دوست کی کفش برداری کریں جو خدا کے دین کی راہ چلا ہو اور حقیقت کا رکا بینا اور دل کی بیماریوں کا طبیب بھی ہو۔''

☆ ''ایک بزرگ سے لوگوں نے پوچھا خدا کی طرف جانے والی کتنی راہیں ہیں؟ فرمایا: ''عالم میں جتنے ذرات ہیں ان میں کا ہر ایک ذرہ خدائے بزرگ و برتر کی جانب ایک راہ پیش کرتا ہے۔ لیکن سب سے قریب اور زیادہ فائدہ مند راستہ یہ ہے کہ لوگوں کے دلوں کو آرام پہنچایا جائے۔ ہم نے اسی کے ذریعے راستہ پایا اور اپنے مریدوں کو بھی اسی کی وصیت کرتے ہیں۔''

☆ ''یہ تو معلوم ہے کہ شہید کا کیا مرتبہ ہے۔ سبحان اللہ اس کا یہ مقام ہے کہ وہ دوسروں کی شفاعت کرے گا اور لوگوں کے گناہ بخشوائے گا۔ لیکن اگر اس پر کسی مخلوق کا ذرہ برابر بھی کوئی حق باقی رہ گیا ہو تو اس کی وجہ سے اس کا معاملہ اٹک جائے گا۔ وہ اس وقت تک میدان حشر سے قدم باہر نہیں نکال سکے گا جب تک اس کو راضی نہ کرلے گا۔''